پہونچادیا۔ کیقباد مردہ سی بدتر لحاف توشک مین لپٹا ہوا پڑا تہا وہان بردسی پر سو در تے ہوئے کہان ترک زادون نے لات
سی وم نکالکر جمنا مین ڈالدیا اسکی سلطنت کی مدت تین سال اور کئی ماہ تہی۔ ابن بطوطہ نے لکہا ہو کہ ایک شخص نے اپنی آنکہون کا
یہ حال بیان کیا ہو کہ بہوک کے مارے سلطان معز الدین کا برا حال تہا اسکے ہمسایہ کچہ کہانے کے لئے اس مین بہت کوشش فرمان نے اس کہانا
اس تک نہ پہونچنے دیا سوائے اسکے ابن بادشاہ کا حال وہ طرح لکہتا ہو کہ جس وقت کو سلطان غیاث الدین مرا اسنے کیخسرو کو اپنا
قائمقام مقرر کیا اسکا بیٹا ناصر الدین موجود تہا ملک الامرا نائب سلطنت سلطان غیاث الدین کیخسرو کا دشمن تہا اسنے
ایک حیلہ یہ بنایا کہ امرا کیبار کیطرف سے ایک جعلی تحریر بنائی جس مین سلطان بلبن کے پوتے معز الدین کی بیعت سب امرا کیطرف سے
لکہی ہوئی تہی وہ کیخسرو کو دکہائی اور اسکو نصیحت کی کہ امرا نے تیرے چچا کے بیٹے کی بیعت کی ہی مجہے خوف ہی کہ وہ سب
تیری مخالفت کے درپے ہونگے کیخسرو نے پوچہا کہ اب میرا چارہ کس حیلے سے ہو سکتا ہی تو اسنے یہ تبلایا کہ تو خود سندہ کو
اسنے کہا کہ مین کیسے بہاگ سکتا ہون تمام دروازے بند ہین تو امیر نے کہا کہ دروازونکی کنجیان میرے پاس ہین مین
کہولدونگا کیخسرو نے اسکا شکریہ ادا کیا اور ہاتہ پر بوسہ دیا پہر امیر نے کہا کہ ابہی تو گہوڑے پر سوار ہو کر چلا جا وہ اسیوقت
مع اپنے متعلقین کے گہوڑے پر سوار ہوا۔ دروازہ کہول کر اسے باہر جانے دیا اور دروازہ کو بند کرادیا پہر ملک معز الدین
کے پاس امرا دستے جا کر بیعت کی اور کیخسرو کو جس حال سے نکالا تہا اسکو بیان کیا معز الدین نے انکا شکریہ ادا کیا دہلی
مین لیا وہان سب امرا نے بیعت کی اور مستقل بادشاہ وہ ہوگیا۔ معز الدین کا باپ لکہنوتی مین ملک بنگالہ مین
زندہ تہا اس نے کہا کہ وارث سلطنت مین ہون باپ کے جیتے جی بیٹا کیسے وارث سلطنت ہو سکتا ہی لشکر تیار کر
دہلی کیطرف روانہ ہوا بیٹے نے بہی باپ کی مدافعت کیلئے لشکر تیار کیا۔ گنگا کے ایک کنارہ پر باپ اور دوسرے کنارہ پر
پہونچا دونون باپ بیٹے گنگا کے کنارہ پر آمنے سامنے اترے اور لڑنے کا ارادہ کیا مگر خدا کو منظور تہا کہ سپاہ بچائے
اسلئے ناصر الدین کے دل مین یہ القا کیا کہ اسکو بیٹے پر رحم آیا اور اسنے کہا کہ میرے بیٹے کا بادشاہ ہونا میرے لئے فخر
کا سبب ہی اور میرا یہ چاہنا کہ بیٹا بادشاہ ہو بالکل حق ہی اور ایسے ہی خدا نے بیٹے کے دل مین القا کیا کہ اسنے باپ سے
مصالحت کرنی چاہی دونون باپ بیٹے کشتی مین تن تنہا بغیر لشکر کے سوار ہو کر دریا کے عین وسط مین ملے سلطان نے
باپ کے پاؤن چومے اور عذر کئے تو باپ نے بیٹے سے کہا کہ مین تجہے اپنی سلطنت دیتا ہون اور بیعت کرتا ہون
اور اپنے ملک کو مراجعت کرتا ہون پہر بیٹے نے باپ سے کہا کہ آپ میری سلطنت مین چلئے دونون باپ بیٹے
اور محل مین داخل ہوئے اور باپ نے معز الدین کو تخت پر بٹہایا اور اسکے سامنے خود کہڑا ہو۔ گنگا مین جو باپ بیٹے
کی ملاقات ہوئی اسکا نام قران السعدین رکہا گیا

مزید کتب کے لئے ملاحظہ ہو صفحہ (ب)

*

# بفضلِ خدا

**انسٹیٹیوٹ پریس** میں (جو سرسید علیہ الرحمۃ کا قائم کیا ہوا اور محمدن کالج کی ملک ہونیکی وجہ سے حقیقی معنوں میں ایک قومی پریس ہے) لوہے اور پتھر دونوں قسم کے چھاپوں میں اُردو و انگریزی ہر قسم کا کام بہت صحت اور کفایت کے ساتھ ہوتا اور وقت پر دیا جاتا ہے۔ اہلِ ذوق وضرورت کم از کم ایک بار ضرور امتحان فرمائیں۔ نرخ زبانی یا خط وکتابت سے طے ہوسکتا ہے۔

مطبع کو اس کے قدیم واہل نظر سرپرستوں کی جانب سے جو اطمینان بخش اسناد حاصل ہوئی ہیں اُن کی نقل عند الطلب روانہ کی جاسکتی ہے۔

**علیگڈھ انسٹیٹیوٹ گزٹ** نامی ایک اخبار بھی اس پریس سے نکلتا ہے جو کالج کا سرکاری اخبار ہے اور جو سرسید علیہ الرحمۃ نے کالج کی بنا سے بھی قبل جاری کرنا شروع کیا تھا اور جس میں کالج کی خبروں کے علاوہ عام اور مفید و دلچسپ مضامین شائع ہوتے ہیں۔ **قیمت** سالانہ چار روپیہ ششماہی دو روپیہ آٹھ آنے۔ نمونہ مفت۔ اشتہارات کا نرخ زبانی یا خط وکتابت سے طے ہوسکتا ہے۔ ہر قسم کی خط وکتابت کے لئے پتہ:

**مینجر صاحب انسٹیٹیوٹ پریس علی گڈھ**